## References: حوالہ جات

الحديث رقم 12: أخرجه أبوداود في السنن، كتاب: السنة، باب: في قتال الخوارج، 4 / 243، الرقم: 4765، وابن ماجه في السنن، المقدمة، باب: في ذكر الخوارج، 1 / 60، الرقم: 169، وأحمد بن حنبل في المسند، 3 / 224، الرقم: 13362، والحاكم في المستدرك، 2 / 161، الرقم: 2649، والبيهقي في السنن الكبري، 8 / 171، والمقدسي في الأحاديث المختارة، 7 / 15، الرقم: 2391 - 2392، وقال: إسناده صحيح، وأبويعلي في المسند، 5 / 426، الرقم: 3117، والطبراني نحوه في المعجم الكبير، 8 / 121، الرقم: 7553، والمروزي في السنة، 1 / 20، الرقم: 52.

**THIS HADITH ENDS HERE**

## حديث

عَنْ شَرِيْكِ بْنِ شِهَابٍ قَالَ: كُنْتُ أَتَمَنَّى أَنْ أَلْقَى رَجُلًا مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم أَسْأَلُهُ عَنِ الْخَوَارِجِ، فَلَقِيْتُ أَبَا بَرْزَةَ فِي يَوْمِ عِيْدٍ فِي نَفَرٍ مِنْ أَصْحَابِهِ فَقُلْتُ لَهُ: هَلْ سَمِعْتَ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم يَذْكُرُ الْخَوَارِجَ؟ فَقَالَ: نَعَمْ، سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم بِأُذُنِي وَرَأَيْتُهُ بِعَيْنِي أُتِيَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم بِمَالٍ فَقَسَمَهُ، فَأَعْطَى مَنْ عَنْ يَمِيْنِهِ وَمَنْ عَنْ شِمَالِهِ، وَلَمْ يُعْطِ مَنْ وَرَاءَهُ شَيْئًا، فَقَامَ رَجُلٌ مِنْ وَرَائِهِ. فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ، مَا عَدَلْتَ فِي الْقِسْمَةِ، رَجُلٌ أَسْوَدُ مَطْمُوْمُ الشَّعْرِ، عَلَيْهِ ثَوْبَانِ أَبْيَضَانِ (وزاد أحمد: بَيْنَ عَيْنَيْهِ أَثَرُ السُّجُوْدِ)، فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم غَضَبًا شَدِيْدًا، وَقَالَ: وَاللهِ، لَا تَجِدُوْنَ بَعْدِي رَجُلًا هُوَ أَعْدَلُ مِنِّي، ثُمَّ قَالَ: يَخْرُجُ فِي آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ كَأَنَّ هَذَا مِنْهُمْ (وفي رواية: قَالَ: يَخْرُجُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ رِجَالٌ كَانَ هَذَا مِنْهُمْ هَدْيُهُمْ هَكَذَا) يَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ، يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْإِسْلَامِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ، سِيْمَاهُمُ التَّحْلِيْقُ، لَا يَزَالُوْنَ يَخْرُجُوْنَ حَتَّى يَخْرُجَ آخِرُهُمْ مَعَ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ، فَإِذَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ، هُمْ شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ.

رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْبَزَّارُ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ. وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيْحِ كَمَا قَالَ الْهَيْثَمِيُّ

## اردو ترجمہ

’’حضرت شریک بن شہاب نے بیان کیا کہ مجھے اس بات کی شدید خواہش تھی کہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کسی صحابی سے ملوں اور ان سے خوارج کے متعلق دریافت کروں۔ اتفاقاً میں نے عید کے روز حضرت ابو برزہ رضی اللہ عنہ کو ان کے کئی دوستوں کے ساتھ دیکھا میں نے ان سے دریافت کیا: کیا آپ نے خارجیوں کے بارے میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کچھ سنا ہے؟ آپ نے فرمایا: ہاں، میں نے اپنے کانوں سے سنا اور آنکھوں سے دیکھا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں کچھ مال پیش کیا گیا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس مال کو ان لوگوں میں تقسیم فرما دیا جو دائیں اور بائیں طرف بیٹھے ہوئے تھے اور جو لوگ پیچھے بیٹھے تھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں کچھ عنایت نہ فرمایا چنانچہ ان میں سے ایک شخص کھڑا ہوا اور اس نے کہا، اے محمد! آپ نے انصاف سے تقسیم نہیں کی۔ وہ شخص سیاہ رنگ، سر منڈا اور سفید کپڑے پہنے ہوئے تھا (اور امام احمد بن حنبل نے اضافہ کیا کہ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان (پیشانی پر) سجدوں کا اثر نمایاں تھا)۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شدید ناراض ہوئے اور فرمایا: خدا کی قسم! تم میرے بعد مجھ سے بڑھ کر کسی شخص کو انصاف کرنے والا نہ پاؤ گے، پھر فرمایا: آخری زمانے میں کچھ لوگ پیدا ہوں گے یہ شخص بھی انہیں لوگوں میں سے ہے (اور ایک روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: مشرق کی طرف سے ایک قوم نکلے گی یہ آدمی بھی ان لوگوں میں سے ہے اور ان کا طور طریقہ بھی یہی ہوگا) وہ قرآن مجید کی تلاوت کریں گے مگر قرآن ان کے حلق سے نیچے نہ اترے گا وہ اسلام سے اس طرح نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ ان کی نشانی یہ ہے کہ وہ سر منڈے ہوں گے ہمیشہ نکلتے ہی رہیں گے یہاں تک کہ ان کا آخری گروہ دجال کے ساتھ نکلے گا جب تم ان سے ملو تو انہیں قتل کر دو۔ وہ تمام مخلوق سے بدترین ہیں۔‘‘

## English Translation

Narrated by Shareek b. Sha'hab says :"I was very fond of meeting any companion of the Prophet (alehe salam), coincidently on the day of 'Eid' i met with Hazrat Abu Barza Aslami (rd) along with few of his friends, i inquired them that do you ever heard anything about 'Khawarij' from Prophet (alehe salato wasalam)?, he replied, yes, i heard it from Rasool Allah by may vary ears and saw by my own eyes that, some bounty ....(and the same hadith as previously explained)... (some characteristic of that person is explained like he was wheat colored whose head was shaved and was an openly seen sign of prostration on his forehead)....then He (peace and blessing be upon him) says, they will recite Quran......(and the same hadith)... Then He says 'they will be out from Islam like an arrow out from prey, their sign will be their shaven head and they will always come in each era, uptil their last group will emerge with 'ad-Dajjal' (anti christ). When you meet these people, kill them, they would be worst people among all of the creations.

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 13أخرجه النسائي في السنن، كتاب : تحريم الدم، باب : من شهر سيفه ثم وضعه في الناس، 119 / 7الرقم : 4103،وفي السنن الكبري، 312 / 2الرقم : 3566،وأحمد بن حنبل في المسند، 421 / 4والبزار في المسند، 305، 294 / 9الرقم : 3846،والحاكم في المستدرک، 160 / 2الرقم : 2647،وابن أبي شيبة في المصنف، 559 / 7الرقم : 37917،وابن أبي عاصم في السنة، 452 / 2الرقم 927، والطيالسي في المسند، 124 / 1الرقم : 923،والعسقلاني في فتح الباري، 292 / 12والقيسراني في تذكرة الحفاظ، 1101 / 3وابن تيمية في الصارم المسلول، 188 / 1.

**THIS HADITH ENDS HERE**



## حديث

أخرج البخاري في صحيحه في ترجمة الباب : قَوْلُ اللهِ تَعَالَي : (وَمَا كَانَ اللهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ إِذْ هَدَاهُمْ حَتَّي يُبَيِّنَ لَهُمْ مَا يَتَّقُوْنَ) (التوبة، 9 : 115)

وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رضي الله عنهما يَرَاهُمْ شِرَارَ خَلْقِ اللهِ، وَقَالَ : إِنَّهُمُ انْطَلَقُوْا إِلَي آيَاتٍ نَزَلَتْ فِي الْكُفَّارِ فَجَعَلُوْهَا عَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ.

وقال العسقلاني في الفتح : وصله الطبري في مسند علي من تهذيب الآثار من طريق بكير بن عبد الله بن الأشج : أَنَّهُ سَأَلَ نَافِعًا كَيْفَ كَانَ رَأْيُ ابْنُ عُمَرَ فِي الْحَرُوْرِيَةِ؟ قَالَ : كَانَ يَرَاهُمْ شِرَارَ خَلْقِ اللهِ، انْطَلَقُوْا إِلَي آيَاتِ الْکُفَّارِ فَجَعَلُوْهَا فِي الْمُؤْمِنِيْنَ.

قلت : وسنده صحيح، وقد ثبت في الحديث الصحيح المرفوع عند مسلم من حديث أبي ذر رضي الله عنه في وصف الخوارج : هُمْ شِرَارُ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ. وعند أحمد بسند جيد عن أنس مرفوعًا مثله.

وعند البزار من طريق الشعبي عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : ذَكَرَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم الْخَوَارِجَ فَقَالَ : هُمْ شِرَارُ أُمَّتِي يَقْتُلُهُمْ خِيَارُ أُمَّتِي. وسنده حسن.

وعند الطبراني من هذا الوجه مرفوعا : هُمْ شِرَارُ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ يَقْتُلُهُمْ خَيْرُ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ. وفي حديث أبي سعيد رضي الله عنه عند أحمد : هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ.

وفي رواية عبيد الله بن أبي رافع عن علي رضي الله عنه عند مسلم : مِنْ أَبْغَضِ خَلْقِ اللهِ إِلَيْهِ.

وفي حديث عبد الله بن خباب رضي الله عنه يعني عن أبيه عند الطبراني : شَرُّ قَتْلَي أَظَلَّتْهُمُ السَّمَاءُ وَأَقَلَّتْهُمُ الْأَرْضُ. وفي حديث أبي أمامة رضي الله عنه نحوه.

وعند أحمد وابن أبي شيبة من حديث أبي برزة مرفوعًا في ذكر الخوارج : شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ يَقُوْلُهَا ثَلَاثًا.

وعند ابن أبي شيبة من طريق عمير بن إسحاق عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه : هُمْ شَرُّ الْخَلْقِ. وهذا مما يؤيد قول من قال بكفرهم

# اردو ترجمہ

”امام بخاری نے اپنی صحیح میں باب کے عنوان (ترجمۃ الباب) کے طور پر یہ حدیث روایت کی ہے: اللہ تعالیٰ کا فرمان: ”اور اللہ کی شان نہیں کہ وہ کسی قوم کو گمراہ کر دے۔ اس کے بعد کہ اس نے انہیں ہدایت سے نواز دیا ہو، یہاں تک کہ وہ ان کے لئے وہ چیزیں واضح فرما دے جن سے انہیں پرہیز کرنا چاہئے۔“ اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ان (خوارج) کو اللہ تعالیٰ کی بدترین مخلوق سمجھتے تھے۔ (کیونکہ) انہوں نے اللہ تعالیٰ کی ان آیات کو لیا جو کفار کے حق میں نازل ہوئی تھیں اور ان کا اطلاق مومنین پر کرنا شروع کر دیا۔“

اور امام عسقلانی ”فتح الباری“ میں بیان کرتے ہیں کہ امام طبری نے اس حدیث کو تہذیب الآثار سے بکیر بن عبداللہ بن اشج کے طریق سے مسند علی رضی اللہ عنہ میں شامل کیا ہے کہ ”انہوں نے نافع سے پوچھا کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی حروریہ (خوارج) کے بارے میں کیا رائے تھی؟ تو انہوں نے فرمایا: وہ انہیں اللہ تعالیٰ کی بدترین مخلوق خیال کیا کرتے تھے جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی ان آیات کو لیا جو کفار کے حق میں نازل ہوئیں تھیں اور ان کا اطلاق مومنین پر کیا۔

میں ”امام عسقلانی“ کہتا ہوں کہ اس حدیث کی سند صحیح ہے اور تحقیق یہ سند حدیث صحیح مرفوع میں امام مسلم کے ہاں ابوذر غفاری کی خوارج کے وصف والی حدیث میں ثابت ہے اور وہ حدیث یہ ہے کہ ”وہ خَلق اور خُلق میں بدترین لوگ ہیں“ اور امام احمد بن حنبل کے ہاں بھی اسی کی مثل حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی مرفوع حدیث ہے۔

اور امام بزار کے ہاں شعبی کے طریق سے وہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خوارج کا ذکر کیا اور فرمایا: ”وہ میری امت کے بدترین لوگ ہیں اور انہیں میری امت کے بہترین لوگ قتل کریں گے۔“ اور اس حدیث کی سند حسن ہے۔

اور امام طبرانی کے ہاں اسی طریق سے مرفوع حدیث میں مروی ہے کہ ”وہ (خوارج) بدترین خَلق اور خُلق والے ہیں اور ان کو بہترین خَلق اور خُلق والے لوگ قتل کریں گے۔“

اور امام احمد بن حنبل کے ہاں حضرت ابوسعید والی حدیث میں ہے کہ ”وہ (خوارج) مخلوق میں سے سب سے بدترین لوگ ہیں۔“

اور امام مسلم نے عبیداللہ بن ابی رافع کی روایت میں بیان کیا جو انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ ”یہ (خوارج) اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سے اس کے نزدیک سب سے بدترین لوگ ہیں۔“

اور امام طبرانی کے ہاں عبداللہ بن خباب والی حدیث میں ہے جو کہ وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ”یہ (خوارج) بدترین مقتول ہیں جن پر آسمان نے سایہ کیا اور زمین نے ان کو اٹھایا۔“ اور ابوامامہ والی حدیث میں بھی یہی الفاظ ہیں۔

اور امام احمد بن حنبل اور ابن ابی شیبہ ابوبرزہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کو مرفوعا خوارج کے ذکر میں بیان کرتے کہ ”وہ (خوارج) بدترین خَلق اور خُلق والے ہیں۔“ ایسا تین دفعہ فرمایا۔

اور ابن ابی شیبہ کے ہاں عمر بن اسحاق کے طریق سے وہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ”وہ (خوارج) بدترین مخلوق ہیں۔“ اور یہ وہ چیز ہے جو اس شخص کے قول کی تائید کرتی ہے جو ان کو کافر قرار دیتا ہے۔“

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 18أخرجه البخاري في الصحيح، كتاب : استتابة المرتدين والمعاندين وقتالهم، باب : ( 5)قتل الخوارج والملحدين بعد إقامة الحجة عليهم، ،2539 / 6ومسلم في الصحيح، كتاب الزكاة، باب : الخوارج شر الخلق والخليقة، ،750 / 2الرقم : ،1067 وفي كتاب : الزكاة، باب : التحريض علي قتل الخوارج، ،749 / 2الرقم : ،1066وأبوداود في السنن، كتاب : السنة، باب : في قتال الخوارج، ،243 / 4الرقم : ،4765والنسائي في السنن، كتاب : تحريم الدم، باب : من شهر سيفه ثم وضعه في الناس، .119 / 7 ،120الرقم : ،4103وابن ماجه في السنة، المقدمة، باب : في ذكر الخوارج، ،60 / 1الرقم : ،170وأحمد بن حنبل في المسند، / 3 ،224 ،15الرقم : 424 ،421 / 4 ،13362 ،11133








# حدیث

عَنْ أَبِي غَالِبٍ قَالَ: رَأَى أَبُوْ أُمَامَةَ رضي الله عنه رُؤُوْسًا مَنْصُوْبَةً عَلَى دَرَجِ مَسْجِدِ دِمَشْقَ، فَقَالَ أَبُوْ أُمَامَةَ رضي الله عنه: كِلَابُ النَّارِ شَرُّ قَتْلَى تَحْتَ أَدِيْمِ السَّمَاءِ خَيْرُ قَتْلَى مَنْ قَتَلُوْهُ ثُمَّ قَرَأَ: (يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ) إِلَى آخِرِ الْآيَةِ (آل عمران، 3 : 106) قُلْتُ لِأَبِي أُمَامَةَ: أَنْتَ سَمِعْتَهُ مِنْ رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم؟ قَالَ: لَوْ لَمْ أَسْمَعْهُ إِلَّا مَرَّةً أَوْ مَرَّتَيْنِ أَوْ ثَلَاثًا أَوْ أَرْبَعًا حَتَّى عَدَّ سَبْعًا مَا حَدَّثْتُكُمُوْهُ.

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَى: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ. وَقَالَ الْحَاكِمُ: هَذَا حَدِيْثٌ صَحِيْحٌ.

## اردو ترجمہ

”ابو غالب نے حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ انہوں نے مسجدِ دمشق کی سیڑھیوں پر (خارجیوں کے) سر نصب کئے ہوئے دیکھے تو فرمایا: (یہ) جہنم کے کتے آسمان کے نیچے بدترین مخلوق ہیں۔ اور وہ شخص بہترین مقتول ہے جسے انہوں نے قتل کیا۔ پھر آپ نے یہ آیت پڑھی: ”جس دن کئی چہرے سفید ہوں گے اور کئی چہرے سیاہ ہوں گے۔“ ابو غالب کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابواُمامہ رضی اللہ عنہ سے عرض کیا: کیا آپ نے یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے؟ انہوں نے فرمایا: اگر میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک، دو، تین، چار یہاں تک کہ سات بار تک گنا، سنا ہوتا تو تم سے بیان نہ کرتا (یعنی ایک دو بار نہیں بلکہ بارہا سنا ہے)۔“

**Abu Ghalib is narrating from Hazrat Abu imama (radi allahu tala anho), says, when he saw head flaging upon the stairs of Damishq (damascus) Masjid (ie, beheaded khawarijites)he says,"They(khawarij) are dogs of hell, and are the worst creation under the sky (ie on earth). And that person will be best martyrs who is killed by them (khawarij). then you recite this ayat (verse) :"On the Day (of Resurrection) when some faces will be shining and some faces black; so, (to) those whose faces are blackened,What! You disbelieved after you had accepted faith! Therefore now taste the punishment, the result of your disbelief.(Al-Imran 106)."**

**Abu Ghalib says,"I asked Abu Imama (rd): Do you heard this from Prophet (peace and blessings be upon him)?." He replied:" If i have'nt heard that from Rasool Allah (alehe salam), for two, three, four, until seven times, i would'nt told you". (means several times).**

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 19 أخرجه الترمذي في السنن، كتاب : تفسير القرآن عن رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم، باب : ومن سورة آل عمران، 5 / 226، الرقم : 3000، وأحمد بن حنبل في المسند، 5 / 256، الرقم : 22262، والحاكم في المستدرك، 2 / 163، الرقم : 2655، والبيهقي في السنن الكبري، 8 / 188، والطبراني في مسند الشاميين، 2 / 248، الرقم : 1279، وفي المعجم الكبير، 8 / 271، الرقم : 8044، والمحالي في الأمالي، 1 / 408، الرقم : 478.479، وعبد الله بن أحمد في السنة، 2 / 643، الرقم : 1542 - 1546، وقال : إسناده صحيح، وابن تيمية في الصارم المسلول، 1 / 189.

## حديث

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ صلي الله عليه وآله وسلم أَنَّهُ کَانَ قَائِمًا عِنْدَ بَابِ عَائِشَةَ رضي الله عنهما فَأَشَارَ بِيَدِهِ نَحْوَ الْمَشْرِقِ فَقَالَ: الْفِتْنَةُ هَاهُنَا حَيْثُ يَطْلُعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ. رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَأَحْمَدُ وَاللَّفْظُ لَه

## اردو ترجمہ

"حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بابِ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس کھڑے ہوئے تھے اپنے ہاتھ سے مشرق کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: فتنہ وہاں سے ہوگا جہاں سے شیطان کا سینگ نکلے گا۔"

**Narrated 'Abdullah bin 'Umar:**

**I saw Allah's Apostle pointing towards the east saying, "Lo! Afflictions will verily emerge hence; afflictions will verily emerge hence where the (side of the head of) Satan appears."**

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 20أخرجه البخاری فی الصحيح، کتاب : الخمس، باب : ماجاء فی بيوت أزواج النبی صلی الله عليه وآله وسلم وما نسب من البيوت إليهن، 3 / 1130، الرقم : 2937، وأحمد بن حنبل فی المسند، 2 / 18، الرقم : 4679، والمقری فی السنن الواردة فی الفتن، 1 / 245، الرقم : 42.



## حديث

عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی الله عنهما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم قَالَ : اَللَّهُمَّ بَارِکْ لَنَا فِي شَامِنَا وَيَمَنِنَا مَرَّتَيْنِ فَقَالَ رَجُلٌ : وَفِي مَشْرِقِنَا يَا رَسُوْلَ اللهِ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلی الله عليه وآله وسلم : مِنْ هُنَالِکَ يَطْلُعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ وَلَهَا تِسْعَةُ أَعْشَارِ الشَّرِّ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالطَّبَرَانِيُّ.

## اردو ترجمہ

”حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! ہمارے لئے ہمارے شام میں اور ہمارے یمن میں برکت عطا فرما اور ایسا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو مرتبہ فرمایا: تو ایک آدمی نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اور ہمارے مشرق میں (بھی برکت ہو) تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: وہاں سے تو شیطان کا سینگ نکلے گا اور وہاں دس میں سے نو حصوں (کے برابر) شر ہو گا۔“

**Narrated Ibn 'Umar:**

**The Prophet said, "O Allah! Bestow Your blessings on our Sham! O Allah! Bestow Your blessings on our Yemen." The People said, "And also on our Najd." He said, "O Allah! Bestow Your blessings on our Sham (north)! O Allah! Bestow Your blessings on our Yemen." The people said, "O Allah's Apostle! And also on our Najd." I think the third time the Prophet said, "There (in Najd) is the place of earthquakes and afflictions and from there comes out the side of the head of Satan."**

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 22أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، 2 / 90، الرقم : 5642والطبراني في المعجم الأوسط، 2 / 249، الرقم : 1889، والروياني في المسند، 2 / 421، الرقم : 1433والهيثمي في مجمع الزوائد، 10 / 57، وقال : رجال أحمد رجال عبدالرحمن بن عطاء وهو ثقة.



## حديث

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ رِبَاحِ الْأَنْصَارِيِّ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ كَعْبًا رضي الله عنه يَقُوْلُ: لِلشَّهِيْدِ نُوْرٌ وَلِمَنْ قَاتَلَ الْحَرُوْرِيَّةَ عَشَرَةُ أَنْوَارٍ (وفي رواية ابن أبي شيبة: فَضْلُ ثَمَانِيَةِ أَنْوَارٍ عَلَي نُوْرِ الشُّهَدَاءِ) وَكَانَ يَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ سَبْعَةُ أَبْوَابٍ ثَلَاثَةٌ مِنْهَا لِلْحَرُوْرِيَّةِ. رَوَاهُ عَبْدُ الرَّزَّاقِ وَابْنُ أَبِي شَيْبَةَ

## اردو ترجمہ

”حضرت عبداللہ بن رباح انصاری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت کعب رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ شہید کے لئے ایک نور ہو گا اور اس شخص کے لئے جو حروریہ (خوارج) کے ساتھ قتال کرے گا دس نور ہوں گے (اور ابن ابی شیبہ کی روایت میں ہے: (دیگر)

شہداء کے نور کے مقابلہ میں وہ نور آٹھ گنا زیادہ فضیلت رکھتا ہو گا۔) اور آپ یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ جہنم کے سات دروازے ہیں ان میں سے تین حروریہ (خوارج) کے لئے (مختص) ہیں۔

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 24أخرجه عبد الرزاق في المصنف، ،155 / 10وابن أبي شيبة في المصنف، ،557 / 7الرقم : .37911



## حدیث

عَنْ حُذَيْفَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : إِنَّ مَا أَتَخَوَّفُ عَلَيْکُمْ رَجُلٌ قَرَأَ الْقُرْآنَ حَتَّي إِذَا رُئِيَتْ بَهْجَتُهُ عَلَيْهِ وَکَانَ رِدْئًا لِلإِسْلَامِ غَيْرَهُ إِلَي مَاشَاءَ اللهُ فَانْسَلَخَ مِنْهُ وَنَبَذَهُ وَرَاءَ ظَهْرِهِ وَسَعَي عَلَي جَارِهِ بِالسَّيْفِ وَرَمَاهُ بِالشِّرْکِ قَالَ: قُلْتُ: يَا نَبِيَّ اللهِ، أَيُّهُمَا أَوْلَي بِالشِّرْکِ الْمَرْمِيُّ أَمِ الرَّامِي قَالَ: بَلِ الرَّامِي. رَوَاهُ ابْنُ حِبَّانَ وَالْبَزَّارُ وَالْبُخَارِيُّ فِي الْکَبِيْرِ، إِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

## اردو ترجمہ

”حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: بیشک مجھے جس چیز کا تم پر خدشہ ہے وہ ایک ایسا آدمی ہے جس نے قرآن پڑھا یہاں تک کہ جب اس پر اس قرآن کا جمال دیکھا گیا اور وہ اس وقت تک جب تک اللہ نے چاہا اسلام کی خاطر دوسروں کی پشت پناہی بھی کرتا تھا۔ پس وہ اس قرآن سے دور ہو گیا اور اس کو اپنی پشت پیچھے پھینک دیا اور اپنے پڑوسی پر تلوار لے کر چڑھ دوڑا اور اس پر شرک کا الزام لگایا‘ راوی بیان کرتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: اے اللہ کے نبی! ان دونوں میں سے کون زیادہ شرک کے قریب تھا شرک کا الزام لگانے والا یا جس پر شرک کا الزام لگایا گیا آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: شرک کا الزام لگانے والا۔“

**Hazrat Huzaifa (radi allahu anho) said narrates that Prophet (alehe salam) Says:"Surely I fear for you is that what a man even read the Koran when he saw the beauty of the Qur'an, and as long as Allah wills it to others for the sake of Islam was also backed .Then he got away with Qu'ran and threw it behind his back and ran into his neighbor with a sword and accused him of shirk (polytheism), Ravi said that I said: O Prophet of Allah! Which of the two was much closer to shirk? the blamer or accused one? Prophet replied "the one who blame other".**



## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 25أخرجه ابن حبان في الصحيح، 282 / 1الرقم : ،81والبزار في المسند، 220 / 7الرقم : ،2793والبخاري في التاريخ الكبير، ،301 / 4الرقم : ،2907والطبراني عن معاذ بن جبل رضي الله عنه في المعجم الكبير، 88 / 20الرقم : ،169وفي مسند الشاميين، ،254 / 2الرقم : ،1291وابن أبي عاصم في السنة، ،24 / 1الرقم : ،43والهيثمي في مجمع الزوائد، 188 / 1 وقال : إسناده حسن، وابن كثير في تفسير القرآن العظيم، .266 / 2



## حديث

حدثنا علي بن عبد الله حدثنا أزهر بن سعد عن ابن عون عن نافع عن ابن عمر قال ذكر النبي صلى الله عليه وسلم اللهم بارک لنا في شأمنا اللهم بارک لنا في يمننا قالوا يا رسول الله وفي نجدنا قال اللهم بارک لنا في شأمنا اللهم بارک لنا في يمننا قالوا يا رسول الله وفي نجدنا فأظنه قال في الثالثة هناک الزلازل والفتن وبها يطلع قر آن الشيطان

## اردو ترجمہ

علی بن عبداللہ 'ازہر بن سعد 'ابن عون نافع 'ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتی ہیں کہ انہوں نے بیان کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یا اللہ ہمارے شام میں برکت عطا فرما یا اللہ ہمارے یمن میں برکت عطا فرما لوگوں نے کہا اور ہمارے نجد میں آپ نے فرمایا یا اللہ ہمارے شام میں برکت عطا فرما یا اللہ ہمارے یمن میں برکت عطا فرما لوگوں نے کہا یا رسول اللہ اور ہمارے نجد میں میرا خیال ہے کہ شاید آپ نے تیسری بار فرمایا کہ یہاں زلزلے ہوں گے اور فتنے ہوں اور وہیں سے شیطان کا سینگ طلوع ہوگا۔

**Narrated Ibn 'Umar:**

**The Prophet said, "O Allah! Bestow Your blessings on our Sham! O Allah! Bestow Your blessings on our Yemen." The People said, "And also on our Najd." He said, "O Allah! Bestow Your blessings on our Sham (north)! O Allah! Bestow Your blessings on our Yemen." The people said, "O Allah's Apostle! And also on our Najd." I think the third time the Prophet said, "There (in Najd) is the place of earthquakes and afflictions and from there comes out the side of the head of Satan."**



**References: حوالہ جات**

الحديث رقم : 26أخرجه الطبراني في المعجم الأوسط، 252 / 7الرقم : 7421، وأبونعيم في المسند المستخرج، 44 / 4الرقم : 3183.



## حدیث

عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضي الله عنهم قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم يَقُوْلُ: سَيَخْرُجُ أُنَاسٌ مِنْ أُمَّتِي مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ كُلَّمَا خَرَجَ مِنْهُمْ قَرْنٌ قُطِعَ كُلَّمَا خَرَجَ مِنْهُمْ قَرْنٌ قُطِعَ حَتَّي عَدَّهَا زِيَادَةً عَلَي عَشْرَةِ مَرَّاتٍ كُلَّمَا خَرَجَ مِنْهُمْ قَرْنٌ قُطِعَ حَتَّي يَخْرُجَ الدَّجَّالُ فِي بَقِيَّتِهِمْ. رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالْحَاكِمُ.

## اردو ترجمہ

”حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا: میری امت میں مشرق کی جانب سے کچھ ایسے لوگ نکلیں گے جو قرآن پڑھتے ہوں گے لیکن وہ ان کے حلق سے نہیں اترے گا اور ان میں سے جو بھی (شیطان کے) سینگ کی (صورت) میں نکلے گا وہ کاٹ دیا جائے گا۔ ان میں سے جو بھی (شیطان کے) سینگ کی صورت میں نکلے گا کاٹ دیا جائے گا یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یوں ہی دس دفعہ سے بھی زیادہ بار دہرایا اور فرمایا: ان میں جو بھی (شیطان کے) سینگ کی صورت میں ظاہر ہو گا کاٹ دیا جائے گا یہاں تک کہ ان ہی کی باقی ماندہ نسل سے دجال نکلے گا۔“

In my Ummah, such kind of people will emerge who will recite Qur'an but it will not go beyond their throats, and whosoever among them emerges like (horn) of (Satan), it will be cut offed, whosoever will emerge like horn of satan will be finished,Prophet (peace and blessing be upon him) said this for more than ten times and then said:"Among them whosoever will come like horn of the Satan will be perished until their next generation (group) will emerge with "dajjal" "anti-Christ".

**References:** حوالہ جات

الحديث رقم : 27أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، 198 / 2الرقم : ،6871والحاكم في المستدرک، ،533 / 4الرقم : ،8497 وابن حماد

في الفتن، ،532 / 2وابن راشد في الجامع، ،377 / 11والآجري في الشريعة، ،113 / 1الرقم : ،260والهيثمي في مجمع الزوائد، 6 / 228.



## حديث

حدثنا سويد أخبرنا ابن المبارک أخبرنا يحيى بن عبيد الله قال سمعت أبي يقول سمعت أبا هريرة يقول قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يخرج في آخر الزمان رجال يختلون الدنيا بالدين يلبسون للناس جلود الضأن من اللين ألسنتهم أحلى من السكر وقلوبهم قلوب الذئاب يقول الله عز وجل أبي يغترون أم علي يجترئون فبي حلفت لأبعثن على أولئک منهم فتنة تدع الحليم منهم حيرانا وفي الباب عن ابن عمر

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم : يَخْرُجُ فِي آخِرِ الزَّمَانِ رِجَالٌ يَخْتِلُوْنَ الدُّنْيَا بِالدِّيْنِ يَلْبَسُوْنَ لِلنَّاسِ جُلُوْدَ الضَّأْنِ مِنَ اللِّيْنِ، أَلْسِنَتُهُمْ أَحْلَي مِنَ السُّکَّرِ (وفي رواية: أَلْسِنَتُهُمْ أَحْلَي مِنَ الْعَسَلِ) وَقُلُوْبُهُمْ قُلُوْبُ الذِّئَابِ، يَقُوْلُ اللهُ عزوجل: أَبِي يَغْتَرُّوْنَ أَمْ عَلَيَّ يَجْتَرِئُوْنَ؟ فَبِي حَلَفْتُ لَأَبْعَثَنَّ عَلَي أُولَئِکَ مِنْهُمْ فِتْنَةً تَدَعُ الْحَلِيْمَ مِنْهُمْ حَيْرَانًا. رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ.

وَقَالَ أَبُوْ عِيْسَي: هَذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ.



## اردو ترجمہ

سوید ' ابن مبارک ' یحیٰی بن عبیداللہ ' عبیداللہ ' حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا آخری زمانے میں کچھ لوگ ایسے ہوں گے جو دنیا کو دین سے حاصل کریں گے وہ دنبوں کی کھال کا لباس پہنیں گے اور ان کی زبانیں چینی سے زیادہ میٹھی ہوں گی جبکہ ان کے دل بھیڑیوں کے دلوں سے بدتر ہوں گے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کیا تم میرے سامنے غرور کرتے اور مجھ پر اتنی جرأت رکھتے ہو میں اپنی ذات کی قسم کھاتا ہوں کہ میں ان میں ایک ایسا فتنہ برپا کردوں گا کہ انکا بردبار ترین شخص بھی حیران رہ جائے گا اس باب میں حضرت ابن عمر سے بھی حدیث منقول ہے

Sayyidina Abu Hurayrah (RA) reported that Allah's Messenger (SAW) said, "In the final times, there will appear men who would cheat in the world with religion. They will wear for people (to be seen by them) dress of hide of sheep, their tongues will be sweeter than sugar and their hearts will be like hearts of wolves. Allah will say: Do you show arrogance Me or are you daring against Me? I swear by Myself that I will send to them a trial whereby the most forbearing among them will be non-plussed."



**References: حوالہ جات**

الحديث رقم : 29أخرجه الترمذي في السنن، كتاب : الزهد عن رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم، باب : ( ،604 / 4 ،(59الرقم : ،2405 - 2404وابن أبي شيبة في المصنف، ،235 / 7الرقم : ،35624والبيهقي في شعب الإيمان، ،362 / 5الرقم : ،6956 والطبراني في المعجم الأوسط، ،379 / 8وابن المبارک في الزهد، ،17 / 1الرقم : ،50والديلمي في مسند الفردوس، ،510 / 5الرقم : ،8919والمنذري في الترغيب والترهيب، ،32 / 1الرقم : ،41وابن هناد في الزهد، ،437 / 2الرقم : .860



## حدیث

عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ رضي الله عنه أَنَّ أَبَابَکْرٍ رضي الله عنه جَاءَ إِلَي رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم، فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي مَرَرْتُ بِوَادِ کَذَا وَکَذَا فَإِذَا رَجُلٌ مُتَخَشِّعٌ، حَسَنُ الْهَيْئَةِ، يُصَلِّي فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صلي الله عليه وآله وسلم : اِذْهَبْ إِلَيْهِ، فَاقْتُلْهُ، قَالَ : فَذَهَبَ إِلَيْهِ أَبُوْبَکْرٍ، فَلَمَّا رَآهُ عَلَي تِلْکَ الْحَالِ کَرِهَ أَنْ يَقْتُلَهُ، فَرَجَعَ إِلَي رَسُوْلِ اللهِ صلي الله عليه وآله وسلم، قَالَ : فَقَالَ النَّبِيُّ صلي الله عليه وآله وسلم لِعُمَرَ : اِذْهَبْ فَاقْتُلْهُ فَذَهَبَ عُمَرُ فَرَآهُ عَلَي تِلْکَ الْحَالِ الَّتِي رَآهُ أَبُوْبَکْرٍ قَالَ : فَکَرِهَ أَنْ يَقْتُلَهُ، قَالَ : فَرَجَعَ فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنِّي رَأَيْتُهُ يُصَلِّي مُتَخَشِّعًا فَکَرِهْتُ أَنْ أَقْتُلَهُ، قَالَ : يَا عَلِيُّ! اِذْهَبْ فَاقْتُلْهُ، قَالَ : فَذَهَبَ عَلِيٌّ، فَلَمْ يَرَهُ فَرَجَعَ عَلِيٌّ، فَقَالَ : يَا رَسُوْلَ اللهِ، إِنَّهُ لَمْ يَرَهُ، قَالَ : فَقَالَ النَّبِيُّ صلي الله عليه وآله وسلم : إِنَّ هَذَا وَأَصْحَابَهُ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ، يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ کَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ ثُمَّ لَا يَعُوْدُوْنَ فِيْهِ حَتَّي يَعُوْدَ السَّهْمُ فِي فُوْقِهِ فَاقْتُلُوْهُمْ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ. رَوَاهُ أَحْمَدُ. وَرِجَالُهُ ثِقَاتٌ.



## اردو ترجمہ

”حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا : یا رسول اللہ! میں فلاں فلاں وادی سے گزرا تو میں نے ایک نہایت متواضع ظاہراً خوبصورت دکھائی دینے والے شخص کو نماز پڑھتے دیکھا۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان سے فرمایا : اس کے پاس جا کر اسے قتل کردو۔ راوی نے کہا کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اس کی طرف گئے تو انہوں نے جب اسے اس حال میں (نہایت خشوع سے نماز پڑھتے) دیکھا تو اسے قتل کرنا مناسب نہ سمجھا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں (اسے بغیر قتل کئے) لوٹ آئے راوی نے کہا پھر حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا : جاؤ اسے قتل کرو، حضرت عمر گئے اور انہوں نے بھی اسے اسی حالت میں دیکھا جیسے کہ حضرت ابو بکر نے دیکھا تھا۔ انہوں نے بھی اس کے قتل کو ناپسند کیا۔ بیان کیا کہ وہ بھی لوٹ آئے۔ اور عرض کیا : یا رسول اللہ! میں نے اسے نہایت خشوع و خضوع سے نماز پڑھتے دیکھا تو (اس حالت میں) اسے قتل کرنا پسند نہ کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : اے علی! جاؤ اسے قتل کردو بیان کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تشریف لے گئے، تو انہیں وہ نظر نہ آیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ لوٹ آئے، پھر عرض کیا : یا رسول اللہ! وہ کہیں دکھائی نہیں دیا۔ بیان کیا کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا : یقیناً یہ اور اس کے ساتھی قرآن پڑھیں گے لیکن وہ ان کے گلوں سے نیچے نہیں اترے گا، وہ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے پھر وہ اس میں پلٹ کر نہیں آئیں گے یہاں تک کہ تیر پلٹ کر کمان میں نہ آجائے (یعنی ان کا پلٹ کر دین کی طرف لوٹنا ناممکن ہے) سو تم انہیں (جب بھی پاؤ) قتل کردو وہ بدترین مخلوق ہیں۔“

Hz. Abu Saeed Khudri (radi allahu anho) narrated this that one day Abu Bakr (radi allahu anho) came to the Prophet (peace be upon him) and said:"O Prophet of Allah! i was in a valley of (so & so) where i found a man with very good looking, performing Salah (prayer). Rasool Allah (peace be upon him) ordered him to go and kill that person.. Ravi (narrator) says, when Abu Bakar (rd) went there and when he saw him praying steadfastly, he consider not to kill that man and without killing him, he came back to Prophet (peace be upon him)...Ravi said, then Prophet (peace be upon him) asked Umar (radi allahu anho) to go and kill him, Hz Umar (radi allahu anho) also went there and see him with same condition and came back, and asked the reason to Rasool Allah (peace be upon him) that i found him busy in praying so i do not find it good to kill him during pray. Then Prophet (peace be upon him) asks Hz. Ali (radi allahu anho)! O Ali! go and kill him. This time when Hazrat Ali reaches that place he did not find that person there, he came back, and asked the Prophet (alehe sallam) that i do not find him there. So Prophet (alehe salam) said:' Verily! he and his friends recite Quran but it will not go beyond their throats (means: Quran not in heart), and they will left "Deen" Islam as an arrow goes prey and never come back, (means they will go astry and never came back to the faith), so wherever you found them, kill them, they are the worst among creations."

## References: حوالہ جات

الحديث رقم : 31 أخرجه أحمد بن حنبل في المسند، 3 / 15، الرقم : 11133، والهيثمي في مجمع الزوائد، 6 / 225، وقال : رجاله ثقات، والعسقلاني في فتح الباري، 12 / 229، وابن حزم في المحلي، 11 / 104، والشوكاني في نيل الأوطار، 7 / 351.



